چاری سنگھاسن سہج سُہائے۔ جنُو منوج رچ ہاتھ بنائے
تنہہ پر کنور کنوری بیٹھارے۔ سادر پائے پنیت پکھارے

سہج بھاؤ سے ہی سُندر چار سنگھاسن تھے۔ جو مانو کامدیو نے ہی اپنے ہاتھ سے بنائے تھے۔ اُن پر راجکماروں کو بمعہ راجکماریوں کے بٹھایا۔ اور ماتاؤں نے آدر کے ساتھ اُن کے پوتر چرن دھوئے۔

دھوپ دیپ نیوید بید بدھی۔ پوجے برد لہنی منگل ندھی
بارہیں بار آرتی کرہیں۔ بیجن چار دُو چامر سیر ڈھرہیں

پھر منگل ندھان ور اور دلہنوں کی ماتاؤں نے دھوپ دیپ اور نیوید آدی کے دوارا پُوجا کی۔ وہ بار بار آرتی کرتی رہیں اور سُندر پنکھے دچنور اور برد لہنوں کے سر پر چنور ڈھلتے رہے۔

بستو انیک نچھاوری ہوہیں۔ بھریں مود ماتو سب سوہیں
پاوا پرم تتو جنُو جوگیں۔ امرت لہیو جنُو سنتت روگیں

انیک وستوئیں نچھاور ہو رہی ہیں۔ ماتائیں آنند سے بھری ہوئی ایسے شوبھا پا رہی ہیں۔ مانو یوگی نے پرم تتو کی پراپتی کر لی یا سدا کے بیمار نے امرت کی پراپتی کر لی۔

جنم رنک جنُو پارس پاوا۔ اندھہی لوچن لاہو سُہاوا
مُوک بدن جنُو سارد چھائی۔ مانہوں سمر سور جے پائی

جنم کے کنگال کے ہاتھ مانو پارس سی آ گئی ہو۔ اندھے کو سُندر نیتروں کا لابھ ہوا ہو۔ گونگے کے مُکھ میں مانو سرسوتی جی نے نواس کیا ہو۔ اور شور ویر نے مانو یُدھ میں وجے پائی ہو۔

ایہی سُکھ تے ست کوٹی گن پاوہیں ماتو انند و
بھائیہہ سہت بیاہی گھر آئے رگھو کُل چند و

ان سب سُکھوں سے بھی سو کروڑ گُنا سُکھ سب ماتاؤں کو ہوا کیونکہ رگھو کل کے چندرما شری رام جی بھائیوں سہت وواہ کر کے گھر آئے ہیں۔

لوک ریتی جننی کرہیں۔ برد لہنی سکچاہیں

موود بنود بلوکی ٹر یا مُونہیں مُسکاہیں

مائیں لوک ریتی کر رہی ہیں۔ دُولہا دُلہنیں لجا رہے ہیں۔ اس مہان آنند اور بنود کو (موج بہار کو) دیکھ کر شری رام چندر جی من ہی من مسکرا رہے ہیں۔

دیو پتر پُوجے بدھی نیکی۔ پوجیں سکل باستا وجی کی
سبھی بندی مانگہیں بروانا۔ بھائیہہ سہت رام کلیانا

من کے سارے منورتھ پورے ہوئے جان کر ماتاؤں نے دیو اور پتروں کی بھلی پرکار پُوجا کی۔ سب کی بندنا کر کے ماتائیں ور دان مانگ رہی ہیں۔ کہ بھائیوں سمیت شری رام جی کا کلیان ہو۔

انتر ہت سُر آسیش دیہیں۔ مُدت ماتو انچل بھری لیہیں
بھوپتی بولی براتی لینہے۔ جان بسن منی بھوشن دینہے

آکاش میں چھپے ہوئے دیوتا آشیرواد دے رہے ہیں۔ ماتائیں پرسن ہو کر آنچل پھیر کر لے رہی ہیں۔ پھر تو راجہ نے سب براتیوں کو بلا لیا اور انہیں سواریاں، بستر، جواہرات اور گہنے دیئے۔

آئیسو پائی راکھی اُر رامہی۔ مُدت گئے سب نج نج دھامہی
پُر نر ناری سکل پہرائے۔ گھر گھر باجن لگے بدھائے

آگیا پا کر شری رام چندر جی کی مورتی کو ہردے میں دھارن کر کے سب براتی پرسن ہو کر اپنے اپنے گھروں کو گئے۔ اس کے بعد نگر کے استری پُرشوں کو راجہ نے کپڑے اور گہنے پہنائے۔ گھر گھر بدھائی باجے بجنے لگے۔

جاچک جن جاچہیں جوئی جوئی۔ پرمدت راؤ دیہیں سوئی سوئی
سیوک سکل بجنیا نانا۔ پورن کئے دان سنمانا

یاچک لوگوں نے جو کچھ مانگا راجہ نے پرسن ہو کر دے دیا۔ سارے سیوکوں اور باجے والوں کو راجہ نے نانا پرکار کے دان اور سمان سے پورن کام کیا۔

دیہیں اسیس جوہاری سب گاوہیں گن گن گاتھ

سب گُر بھوسُر سہت گرہِ گونُو کینہہ نرناتھ

سب بندنا کر کے آشیش دیتے ہیں۔ اور گُن سموہوں کا گان کرتے ہیں۔ تب گرو اور برہمنوں سمیت راجہ دسرتھ جی نے محل میں پرویش کیا

جو بسشٹ انوساسن دینہی۔ لوک بید بدھی سادر کینہی
بھوسُر بھیر دیکھی سب رانی۔ سادر اُٹھیں بھاگیہ بڑ جانی
پائے پکھاری سکل انہوائے۔ پوجی بھلی بدھی بھوپ جیوائے
آدر دان پریم پری پوشے۔ دیت اسیس چلے من توشے

جو کچھ وسشٹ جی نے آگیا دی۔ اُسے راجہ نے لوک اور وید دونوں کی مریادا کے انوسار پورا کیا۔ برہمنوں کی بھیڑ دیکھ کر رانیاں آدر سے اُٹھیں اور انہوں نے اسے اپنا بڑا سوبھاگیہ سمجھا۔ چرن دھو کر ان سب کو اسنان کرایا۔ اور راجہ نے بھلی پرکار ان کی پوجا کر کے انہیں بھوجن کرایا آدر۔ دان اور پریم سے راجہ نے انہیں سنتُشٹ کیا۔ تو وہ سنتوش پا کر آشیرواد دیتے ہوئے چلے۔

بہو بدھی کینہی گادھی سُت پوجا۔ ناتھ موہی سم دھنیہ نہ دُوجا
کینہی پرسنسا بھوپتی بھوری۔ رانیہہ سہت لینہی پگ دھوری

راجہ نے وشوامتر جی کی بہت پرکار سے پوجا کی۔ اور کہا ہے سوامی! میرے سمان دھنیہ شالی اور کون ہے۔ راجہ نے بہت بھانت سے اُن کی استُتی کی اور رانیوں سمیت اُن کے چرنوں کی رج کو گرہن کیا۔

بھیتر بھون دینہہ بر باسُو۔ من جوگوت رہ نرپ رنواسُو
پوجے گُر پد کمل بہوری۔ کینہی بنے اُر بھگتی نہ تھوری

انہیں محل کے اندر ٹھہرنے کو اُتم ستھان دیا جہاں راجہ اور رانیاں اُنکے من کو جیسے بھی انصاف وا اند داتا ہو اُنکے آرام کا خیال رکھ سکیں۔ پھر راجہ نے گرو وسشٹ جی کے چرن کملوں کی پوجا اور بنتی کی۔ ایسا کرتے سمے اُنکے من میں گرو جی کے پرتی اتی اتھ بھگتی تھی۔

بدھوُنہ سمیت کمار سب رانیہہ سہت مہیسُو!
پُنی پُنی بندت گُر چرن دیت اسیس مُنیسُو!!

بہوؤں سمیت سب راجکمار اور رانیوں سمیت راجہ بار بار گروُ جی کے چرنوں کی بندنا کرتے ہیں۔ اور گرو جی انہیں آشیرواد دیتے ہیں۔

بنے کینہی اُر اتی انوراگیں۔ سُت سمپدا راکھی سب آگیں
نیگ مانگی منی نایک لینہا۔ آسرباد بہت بدھی دینہا

پُتر اور ساری سمپتی کو گرو جی کے سامنے رکھ کر پریم بھرے ہردے سے راجہ نے اُن کی بنتی کی۔ وسشٹ جی نے اپنا نیگ (حق) مانگ لیا۔ اور بہت طرح سے راجہ کو آشیرواد دی۔

اُر دھری رامہی سیئے سمیتا۔ ہرشی کینہہ گُر گون نکیتا
بِپر بدھو سب بھوپ بولائیں۔ چیل چارو بھوشن پہرائیں

شری رام چندر جی کو سیتا سمیت اپنے ہردے میں رکھ کر پرسن ہو کر وسشٹ جی نے اپنے گھر کو گمن کیا۔ پھر راجہ نے سب برہمنوں کی استریوں کو بُلایا اور انہیں سُندر وستر اور گہنے پہننے کو دیے۔

بہوری بولائی سُواسِنی لینہی۔ رُچی بچاری پہراونی دینہی
نیگی نیگ جوگ سب لینہیں۔ رُچی انوروپ بھوپ منی دینہیں

پھر راجہ نے نگر کی سوبھاگیہ وتی استریوں کو بُلا لیا۔ اور اُنکی پسند کے مطابق انہیں پہننے کے وستر دیئے (ساڑی) لوگ سب اپنا اپنا نیگ (حق) لیتے اور راج شرومنی شری دسرتھ جی اُن کی اِچھا انوسار انہیں دیتے ہیں۔

پریہ پاہُنے پوجیہ جے جانے۔ بھوپتی بھلی بھانتی سنمانے
دیو دیکھی رگھوبیر بیاہو۔ برشی پرسون پرسنسی اُچھاہو

جن مہمانوں کو راجہ نے پریہ اور پوجیہ جانا اُن کا بھلی بھانت آدر ستکار کیا۔ دیوتا لوگ شری رام جی کے وِواہ کو دیکھ کر پھول برساتے ہوئے اور اس وِواہ اُتسو کی استُتی کرتے ہوئے۔

چلے نسان بجائی سُر نج رتھ پُر سکھ پائی
کہت پرسپر رام جس پریم نہ ہردیاں سمائی

نقارے بجاتے ہوئے اور پریم سکھ کو پراپت کر کے اپنے اپنے لوک کو گئے۔ وہ آپس میں شری رام جی کے یش کا ورنن کرتے جا رہے ہیں۔ اور پریم کے مارے من میں پھولے نہیں سماتے۔

سب بدھی سب ہی سمدی نرناہو۔ دہا سریاں بھری پوری اُچھاہو
جہاں دیواسُو تہاں گو دھالے۔ سہت بھو سُتہہ کنور نہارے

سب پرکار سے سب کا بھلی بھانت آدر ستکار کرنے پر راجہ دشرتھ جی کا ہردہ اتساہ سے پری پورن ہو گیا۔ پھر وہ رنواس میں گئے اور اپنے پتروں کو بہوئیں سمیت دیکھا۔

لئے گود کری موود سمیتا۔ کو کہی سکئی کھیئیو سکھو جیتا
بدھو سپریم گود بیٹھاریں۔ بار بار ہیاں ہرشی دُلاریں

پھر راجہ نے بڑے آنند کے ساتھ راجکماروں کو گود میں لے لیا۔ جس سے راجہ کو جو سکھ ہوا اس کا پار کون پا سکتا ہے۔ پھر بہوؤں کو پریم سے اپنی گودی میں بٹھایا۔ اور بار بار من میں پرسن ہو کر ان کا لاڈ چاؤ کیا۔

دیکھی سماجو مدت رنواسو۔ سب کے اُر آنند کیو باسو
کہیو بھوپ جمی بھیو بیاہو۔ سنی سنی ہرش ہوت سب کاہو

یہ سماج دیکھ کر یعنی راجہ کو اپنے پتروں اور بہوؤں سمیت لاڈ چاؤ کرتے دیکھکر رانیاں بڑی پرسن ہوئیں سب کا ہردے بیں آنند سے بھر گیا۔ پھر راجہ نے وواہ کا سارا سماچار کہہ سنایا۔ جسے سن کر سبھی پرسن ہو گئے۔

جنک راج گن سیلو بڑائی۔ پریتی ریتی سمپدا سہائی
بہو بدھی بھوپ بھاٹ جمی برنی۔ رانی سب پرمدت سنی کرنی

بھاٹ کی طرح راجہ دشرتھ نے راجہ جنک کے گون شیل بھاو۔ بیش و کیرتی و پریم اور ان کی سندر سہاونی سمپدا کا ورنن بہت پرکار سے کیا جس کو

سن کر سبھی رانیاں پرسن ہوئیں۔

سُتنہہ سمیت نہائی نرپ بولی بپر گر گیانی
بھوجن کینہہ انیک بدھی گھری پنچ گئی راتی

پتروں سمیت اشنان کر کے راجہ نے برہمنوں گرو اور کٹمبوں کو بلا کر انیک بھانت کے بھوجن کئے۔ یہ سب کرتے کرتے پانچ گھڑی رات بیت گئی

منگل گان کرہیں بربھامنی۔ بھئے سکھ مُول منوہر جامنی
انچئی پان سب کاہوں پائے۔ سرگ سگندھ بھوشت چھبی چھائے

سندر استریاں منگل گیت گا رہی ہیں۔ اس سے وہ منوہر رات سکھ کی مول ہو رہی ہے۔ ہاتھ منہ دھو کر پھر سب نے پان کھائے اور پھولوں کی مالا و سگندھ ہت دروئیہ آدی سے سج دہج کر سب شوبھا سے چھا گئے۔

راتہی دیکھی رجا لیسو پائی۔ رنج رنج بھون چلے سر نائی
پر مو پریم دو بنو دو بڑائی۔ سمیو سماجو منوہر تائی

کہی نہ سکہیں ست سارد سیسو۔ بیدپ بری جی مہیس گنیسو
سو میں کہوں کون بدھی برنی۔ بھومی ناگو سر دھرنی کہ دھرنی

شری رام چندر جی کو دیکھکر اور راجہ کی آگیا پا کر سب سر نوا کر اپنے اپنے گھر چلے۔ وہاں کے پریم و آنند اور موج بہار اور بڑائی۔ سماں۔ سماج۔ اور منوہرتا کو سینکڑوں سرسوتی اور شیش۔ برہما۔ مہادیو اور گنیش جی بھی نہیں کہہ سکتے۔ پھر بھلا میں اسے کس پرکار سے ورنن کروں کہیں پرتھوی پر رہنے والے سانپ بھی پرتھوی کو اٹھا سکتے ہیں۔

نرپ سب بھانتی سبہی سنمانی۔ کہی مردو بچن بولائیں رانی
بدھو لرکنیں پر گھر آئیں۔ رکھیہو نین پلک کی نائیں

سب کا سب پرکار سے آدر کر کے راجہ نے کومل بچن کہہ کر رانیوں کو بلا لیا۔ اور کہا یہ ہو ابھی بچی عمر کی کنیائیں ہیں۔ پرائے

گھر آتی ہیں جیسے پلکیں نیتروں کی رکشا کرتی ہے۔ اور انہیں
سُکھ پہنچاتی ہیں۔ ویسے ہی تم بھی انہیں سُکھ پہنچانا۔

ترِیکا شرم بہت اُنیند بس ہیں کراوہو بھائی
اُس کہی گے بشرام گرہیں رام چرن چت لائی

لڑکے بھی تھکے ہوئے اونگھ رہے ہیں۔ انہیں لے جا کر
سُلاؤ۔ ایسا کہہ کر شری رام چندر جی کے چرنوں میں من لگا کر اپنے
وشرام بھون میں چلے گئے۔

بھوپ بچن سُنی سہج سُہائے۔ جرت کنک منی پلنگ ڈسائے
سُبھگ سُرُبھی پے پھین سمانا۔ کومل کلت سُپیتیں نانا

راجہ کے سہج سہاونے بچن سُن کر رانیوں نے منی جڑت
سورن کے پلنگ بچھائے۔ اُن پر گائے کے دودھ کے پھین
کے سمان سُندر کومل انیکوں سفید چادریں بچھائیں۔

اُپبرہن بر برنی نہ جاہیں۔ سرگ سگندھ منی مندر ماہیں
رتن دیپ سُٹھی چارو چندووا۔ کہت نہ بنی جان جیہیں جووا

سُندر تکیوں کا تو ورنن ہی نہیں کیا جا سکتا۔ منی جڑت محل میں پھولوں
کی مالائیں اور سُگندھ دریہ سجے ہوئے ہیں۔ سُندر رتنوں کے دیپوں
کا پرکاش اور سُندر چندووے کی شوبھا کہی نہیں جا سکتی۔ وہی جانتے
ہیں۔ جس نے کہ انہیں دیکھا ہے۔

سیج رُچر رچی رام اُٹھائے۔ پریم سمیت پلنگ پوڈھائے
اگیا پنی پنی بھائینہ دینہی۔ نج نج سیج سین تنہہ کینہی

اس پرکار سُندر سیج سجا کر ماتاؤں نے شری رام چندر جی کو اُٹھا
کر بڑے پریم سے پلنگ پر بٹھایا۔ اور شری رام جی نے بار بار بھائیوں
کو آگیا دی۔ تب وہ بھی اپنی اپنی سیج پر سو گئے۔

دیکھی سیام مرِدُو منجل گاتا۔ کہیں سپریم بچن سب ماتا
مارگ جات بھیاونی بھاری۔ کیہی بدھی تات تاڑکا ماری

شری رام چندر جی کے سانولے کومل اور سُندر انگوں کو دیکھ کر
سب ماتائیں پریم سہت بچن کہہ رہی ہیں۔ ہے تات! مارگ میں جاتے
ہوئے تم نے بڑے وکرال بھینکر شریر والی تاڑکا راکشسی کو کس طرح
مارا۔

گھور نسا چر بکٹ بھٹ سمر گنہیں نہیں کاہُو
مارے سہت سہائے کمی کھل مارِیچ سُباہُو

بڑے گھور راکشس بڑے وکٹ یودھا جو اپنی ودیا کے گھمنڈ
میں کسی کو خاطر ہی میں نہیں لاتے تھے۔ اُن دُشٹ ماریچ اور سباہو کو انکی
سینا سمیت تم نے کیسے مارا!

مُنی پرساد بلی تات تمہاری۔ ایس انیک کرودیب ٹاری
مکھ رکھواری کرو دوؤ بھائی۔ گرو پرساد سب ودیا پائی

ہے تات! میں تم پر بلہاری جاتی ہوں۔ منی وشوامتر جی
کی کرپا سے ایشور نے تمہاری بہت سی آفتیں ٹال دی ہیں۔ یگیہ
کی رکشا کر کے تم دونوں بھائیوں نے گرو کی کرپا سے سب ودیائیں
پراپت کیں۔

مُنی تیا تری لگت پگ دھوری۔ کیرتی رہی بھون بھری پوری
کمٹھ پیٹھ پوی کوٹ کٹھورا۔ نرپ سماج مہں سیو دھنو تورا

تمہارے چرنوں کی دھول کا سپرش کرتے ہی منی پتنی اہلیہ تر گئی
تمہاری کیرتی سارے سنسار میں چھا گئی ہے کچھوے کی پیٹھ۔ بجر اور
پربت کے سمان کٹھور شو جی کے دھنش کو راجاؤں کی سماج میں تم نے
توڑ ڈالا۔

بسو بجے جسو جانکی پائی۔ آئے بھون بیاہی سب بھائی
سکل امانُش کرم تمہارے۔ کیول کوسِک کرپا سُدھارے

سنسار کو جیتنے کا یش اور جانکی جی کی پراپتی کی۔ اور سب
بھائیوں کو بیاہ کر گھر آئے۔ تمہارے سب ہی کرم منش کی شکتی سے
باہر ہیں۔ جنہیں کیول وشوامتر جی کی کرپا سے سُدھارا ہے۔
آج سپھل جگ جنم ہمارا۔ دیکھی تات بدھو بدن تمہارا
جے دن گئے تمہیں بنو دیکھیں۔ تے برنچی جنی پارہِ لیکھیں

ہے تات! تمہارا چندر مکھ دیکھکر آج ہمارا منسار میں جنم لینا سپھل ہوا جتنے دن ہم نے تمہارے درشنوں بغیر گذارے ہیں بدھاتا انہیں ہماری عمر کے حساب میں نہ گنے۔

رام پرتوشیں ماتو سب کہی بنیت بر بین
شمبھو گرہ پد کئے نید بس نین

اتی کومل سندر بچن کہکر رام چندر جی نے ماتاؤں کو پرسن کیا پھر شوجی۔ گرو اور برہمنوں کے چرنوں کا سمرن کرکے سو گئے۔

سندر بدن سوہ سکھی لونا۔ منہوں سانجھ سرسیرہ سونا
گھر گھر کرہیں جاگرن ناریں۔ دیہیں پرسپر منگل گاریں

نیند میں شری رام چندر جی کا سندر نازک مکھڑا ایسا شوبھایمان تھا۔ مانو شام کے وقت کا لال کمل شوبھایمان ہو۔ ایودھیا پوری میں گھر گھر استریاں جاگ رہی ہیں۔ اور آپس میں خوشی کے مارے ایک دوسری کو منگل مئی گالیاں دے رہی ہیں۔

پُری براجتی راجتی رجنی۔ رانیں کہہیں بلوکہو سجنی
سندر بدھوں سہ سوئے سوئیں پھنی گنہ جنو سر منی اُر گوئیں

رانیاں کہتی ہیں ہے سجنی! دیکھو کیسی سہاونی رات ہے جس سے ایودھیا پُری کتنی وشیش (مہان - بڑی) شوبھایمان ہو رہی ہے سندر بہوؤں کو ساتھ لے کر سوگئیں مانو سرپوں نے اپنے مستک

کی منیوں کو اپنے ہردے میں چھپالیا ہو۔

پرات پنیت کال پربھو جاگے۔ ارُن چوڑ بر بولن لاگے
بندی ماگدہنہی گُن گن گائے۔ پرجن دوار جوہارن آئے

پراتکال پوتر سمے جبکہ سُندر مرغے بولنے لگے۔ پربھو شری رام چندر جی جاگ پڑے۔ ماگدھوں اور بھاٹوں نے گُنوں کے سموہ کا گان کیا۔ اور نگر کے لوگ پربھو کے درشن کرنے کے لئے راج دوار پر آگئے۔

بندی بپر سُر گُر پتو ماتا۔ پائی اسیس مُدت سب بھراتا
جننہہ سادر بدن نہارے۔ بھوپتی سنگ دوار پگُو دھارے

برہمنوں۔ دیوتاؤں۔ گرو اور ماتا پتا کی بندنا کرکے آشیرواد پاکر سب بھائی پرسن ہوئے۔ ماتاؤں نے آدر کے ساتھ انکے مکھوں کو دیکھا۔ پھر وہ راجہ کے ساتھ دروازے پر آگئے۔

کینہی سوچ سب سہج سُچی سرت پُنیت نہائی
پرات کریا کری تات پہیں آئے چاد سُتو بھائی

سبھاؤ سے ہی پوتر چاروں بھائیوں نے شوچ آدی سے فارغ ہوکر پوتر سرجو ندی میں اشنان کیا۔ اور پراتہ کال کی سب کریا یعنی سندھیا آدی کرکے وہ پتا کے پاس آگئے۔

⁂

# نواہن پارائن تیسرا وشرام

بھوپ بلوکی لئے اُر لائی۔ بیٹھے ہرشی رجائسو پائی
دیکھی رامُو سب سبھا جُڑانی۔ لوچن لابھ اودھی انو مانی

راجہ نے دیکھکر انہیں چھاتی سے لگالیا۔ تب وہ پتا کی آگیا پاکر پرسن ہوکر بیٹھ گئے شری رام چندر جی کو دیکھکر ساری سبھا کے ہردے شیتل ہو گئے۔ کیونکہ انہوں نے یہ جان لیا کہ پربھو شری رام چندر جی

کے درشن کرنا نیتروں کے لابھ کی انتم سیما ہے (یعنی نیتروں سے دیکھ کر جو لابھ ہو سکتا ہے بھگوان کے درشن اس لابھ کی حد ہے۔)

پُنی بسشٹ مُنی کوسک آئے۔ سُبھگ آسنہہ مُنی بیٹھائے
سُتنہہ سمیت پُوجی پد لاگے۔ نرکھی رامُو دوؤ گُر انوراگے

پھر وسشٹ جی اور منی وشوامتر جی آگئے۔ راجہ نے انہیں سندر آسنوں

پر بٹھایا۔ پتروں سمیت راجہ نے اُن کی پوجا کر کے چرن بند نا کی
شری رام چندر جی کو دیکھ کر دونوں گرو پریم میں مگن ہو گئے۔

کہہں بششٹ دہرم اتہاسا۔ سُنہیں مہیشو سہت رنیواسا
مُنی من اگم گادھی سُت کرنی۔ مُدت بششٹ بپل بدھی برنی

وسشٹ جی نے دہرم کے اتہاس کہہ رہے ہیں۔ اور راجہ رنواس سمیت سُن رہے ہیں۔ وسشٹ جی نے مُنی وشوامتر جی کی کرنی کا جو کہ مُنیوں کا بھی اگم (جس کا پار مُنی بھی نہیں پا سکتے۔) ہے۔ پرسن ہو کر انیک پرکار سے ورنن کیا۔

بولے بامدیو سب سانچی۔ کیرتی کلت لوک تہوں ماچی
سُنی آنند و بھیو سب کاہو۔ رام لکھن اُر ادھک اُچھاہو

بامدیو جی بولے۔ کہ یہ سب سچی باتیں ہیں۔ وشوامتر جی کی سُندر کیرتی تینوں لوک میں چھائی ہوئی ہے۔ سب کو ہی سُن کر آنند ہوا۔ اور شری رام اور لکشمن کے من میں تو بڑا ہی اُتساہ تھا۔

دوہا۔ منگل مود اُچھاہ نت جاہیں دوس ایہی بھانتی
اُمگی اودھ انند بھری ادھک ادھک ادھکاتی

منگل آنند اور اُتسو نت ہو رہے ہیں۔ اس طرح آنند میں سال گذرتا جا رہا ہے۔ آنند سے بھرپور ہو کر ایودھیا اُمڈ پڑی ہے۔ اور زیادہ سے زیادہ آنند بڑھتا ہی جا رہا ہے۔

سُدن سودھی کل کنکن چھوڑے۔ منگل مود بنود نہ تھوڑے
نت نو سکھ سُر دیکھی سہاہیں۔ اودھ جنم جاچہیں بدھی پاہیں

شبھ دن شودھ کر سُندر کنگن کھولے گئے۔ بہت ہی منگل آنند اور بہار ہوئی اس پرکار نت نئے سکھ کو دیکھ کر دیوتا سہاتے ہیں اور ایودھیا میں جنم لینے کے لئے بار بار برہما جی سے پرارتھنا کرتے ہیں۔

بسوامتر چلن نت چہہیں۔ رام سپریم بنئے بس رہہیں
دن دن سئے گن بھی بھاؤ۔ دیکھی سراہ مہا مُنی راؤ

ہر روز وشوامتر جی واپس آشرم لوٹنا چاہتے ہیں۔ پرنتو شری رام جی کے سُندر پریم اور نمرتا بھاؤ کے وش ہو کر رُک جاتے ہیں۔ اِن پرتی دن راجہ کا سو گُنا پریم دیکھ کر مہا مُنی وشوامتر جی اُن کی بڑی ہی پرشنسا کرتے ہیں۔

مانگت بدا راؤ انوراگے۔ سُتنہہ سمیت ٹھاڑھ بھے آگے
ناتھ سکل سمپدا تمہاری۔ میں سیوکو سمیت سُت ناری

ندان (آخر کار) جب وشوامتر جی نے وداع مانگی جب راجہ پریم سے بیاکل ہو گئے۔ اور پتروں سمیت اُن کے آگے کھڑے ہو کر بولے ہے ناتھ! یہ ساری سمپدا آپ کی ہے۔ میں اپنے پتروں اور رانیوں سمیت آپکا سیوک ہوں۔

کرب سدا لرکن پر چھوہو۔ درسُو دیت رہت مُنی موہو
اس کہی راؤ سہت سُت رانی۔ پریو چرن مُکھ آو نہ بانی

ہے مُنی! میرے اِن پتروں پر سدا پریم کرتے رہنا اور مجھے بھی درشن دیتے رہنا۔ ایسا کہہ کر پتروں اور رانیوں سمیت راجہ وشوامتر جی کے چرنوں پر گر پڑے۔ اور پریم وش مُکھ سے کچھ بچن نہ نکلتا تھا۔

دینہی اسیس بپر بہو بھانتی۔ چلے نہ پریتی ریتی کہی جاتی
رامُو سپریم سنگ سب بھائی۔ آئسو پائی پھرے پہنچائی

وشوامتر جی نے بہت پرکار سے آشیرواد دیئے۔ اور پھر وہ چل پڑے۔ پریم کی ریت کہی نہیں جاتی ہے۔ پریم کے ساتھ شری رامچندر جی سمیت باقی بھائیوں نے انہیں کچھ دور تک پہنچا کر اُنکی آگیا پا کر واپس لوٹے۔

دوہا۔ رام رُوپ بھوپتی بھگتی بیاہو اُچھاہو آنندو
جات سراہت من ہی من مُدت گادھی کُل چندو

شری رام چندر جی کے سُندر رُوپ۔ راجہ دشرتھ کا بھگتی بھاو بیاہ اُتسو اور ان کا آنند ان سب کی من ہی سراہنا کرتے ہوئے پرسن من ہو کر گادھی کُل کے چندرما شری وشوامتر جی جا رہے ہیں۔

بالمیو رگھو کُل گرُو گیانی ۔ بھُوری گادھی سُت کتھا کہانی
سُنی مُنی سُبھ مَن ہی مَن راؤ ۔ برنت آپن پُنیہ پربھاؤ

بالمیو اور رگھو کُل کے گرُو گیانی وسشٹ جی نے پھر وشوامتر جی کی کتھا کا ورنن کیا۔ مُنی جی کے یش کی مہاتمن کر راجہ دشرتھ من ہی من میں اپنے پُن کرموں کے پربھاؤ کا ورنن کرتے ہیں۔

بہُورے لوگ رجا پسو کھیئو ۔ سُتنہہ سمیت نرپتی گرِہ گیئو
جہاں تہاں رام بیاہُ سبُو گاوا ۔ سُجسُو پُنیت لوک تہُوں چھاوا

پھر راجہ کی آگیا پا کر سب لوگ اپنے اپنے گھروں کو گئے۔ راجہ دشرتھ بھی پُتروں سمیت محل میں گئے۔ جہاں تہاں شری رام جی کے بیاہ کا یش گایا جا رہا ہے۔ اور یہ پرم پوتر یش تینوں لوکوں میں پھیل گیا۔

آئے بیاہی رامُو گھر جب تیں۔ بسئی آنند اودھ سب تب تیں
پربھُو بیاہ جس بھیئو اُچھاہُو ۔ سکہیں نہ برنی گرا اہی ناہُو

جب سے شری رام جی بیاہ کر گھر آئے۔ تب سے ایودھیا میں سب آنند کر بسنے لگے۔ پربھو شری رام چندر جی کے وواہ میں جیسا آنند اور اُتساہ ہوا ہے۔ اُسے شری سرسوتی جی اور ناگ راج شیش جی بھی نہیں کہہ سکتے۔

کبی کُل جیونُو پاون جانی ۔ رام سیا جسُو منگل کھانی
تیہی تے ہیں کچھُہ کہا بکھانی ۔ کرن پُنیت ہیتُو نج بانی

کوی کُل (شاعروں کے خاندان) کے جیون کو پوتر کرنے والا اور منگلوں کی کھان شری رام چندر جی کے یش کو جان کر ہی میں نے اپنی بانی کو پوتر کرنے کے لئے اس کا کچھ تھوڑا سا ورنن کیا ہے۔

نج گرا پاوَنی کرن کارن رام جسُو تُلسیں کہیو
رگھُو بیر چرِت اپار بارِدھی پارُ کبی کونیں لہیو
اُپبیت بیاہ اُچھاہ منگل سُنی جے سادر گاوہیں
بیدیہی رام پرساد تے جن سربدا سُکھُو پاوہیں

تُلسی داس جی کہتے ہیں کہ اپنی بانی کو پوتر کرنے کے لئے ہی میں نے شری رام جی کے یش کا ورنن کیا نہیں تو شری رگھوناتھ جی کا چرتر تو اتھاہ سمندر ہے اس کا پار کس کوی نے پایا ہے۔ جو لوگ اُن کے یگیوپویت (جنیو دھارن کرنے کی رسم) اور وواہ کے منگل اُتسو کا آدر کے ساتھ سُن کر گان کرینگے۔ وہ لوگ شری سیتا جی اور رام جی کی کرپا سے سدا سُکھ پاویں گے۔

سیا رگھُو بیر بیاہُو جے سپریم گاوہیں سُنہیں
تنہہ کو سدا اُچھاہُو منگلا یتن رام جسُو

شری سیتا جی اور رام جی کے وواہ کو جو لوگ پریم کے ساتھ گاویں سُنیں گے اُن کے لئے سدا ہی آنند اور منگل ہے۔ کیونکہ شری رگھوناتھ جی کا یش تو منگل کا ہی گھر ہے۔

(کلیُگ کے پاپوں کا ناش کرنے والا شری رام چرت مانس کا یہ پہلا سوپان سماپت ہُوا۔)

(بال کانڈ سماپت)



# دوسرا سوپان۔ ایودھیا کانڈ

شلوک:۔

یسیہ آنکے چا وبھاتی بھودھرستا دیوا پگا مستکے
بھالے بال بدھو گلے چا گرلم یسیو رسی ویال راٹ
سوایم بھوتی بھوشنہ سرورہ سرواد ھی پا سرودا
شروہ سرو گتہ شوہ ششی نیبھہ شری شنکرہ پاتو مام

جن کی گود میں پربت راج کماری شری پاربتی جی و مستک پر شری گنگا جی و ماتھے پر بال چندرما و گلے میں ہلاہل وش اور ہردے پر بھجنگ راج شیش ناگ جی براجتے ہیں۔ وہ بھبوتی سے سجے ہوئے دیوتاؤں میں شریشٹھ سب کے سوامی پرلے سروپ ہمہ ویاپک سکھ سروپ چندر ورن شری شنکر جی سدا میری رکشا کریں۔

پرسنتام یا نہ گتا بھشیکتس تتھا نہ ملے بنباس دکھ تہ
مکھا مبج شری رگھونندنسیہ مے سدا ستو سا منجل منگل پردا

جو راج تلک کی بات سن کر نہ پرسنتا (خوشی) کو پراپت ہوا اور نہ بن باس کے دکھ سے مرجھایا۔ رگھونندن شری رام چندر جی کے ایسی مکھ کمل کی شوبھا سدا میرے لئے سندر منگلوں کی دینے والی ہو۔

نیل امبج شیامل کومل انگم سیتا سماروپت بام بھاگم
پانو مہاسایک چارو چاپم نمامی رامم رگھو ونش ناتھم

نیل کمل جیسے شیام کومل جن کے انگ ہیں۔ اور شری سیتا جی جن کے بائیں طرف براجتی ہیں ہاتھوں میں جن کے اموگھ بان اور سندر دھنش ہے۔ ان رگھوکل کے سوامی شری رام چندر جی کو میں نمسکار کرتا ہوں۔

---

شری گرو چرن سروج رج نج منو مکر سدھاری
برنؤں رگھوبر بمل جسو جو دایک پھل چاری

شری گرو کے چرن کملوں کی دھول سے اپنے من روپی شیشے کو اجل کر کے میں شری رگھوناتھ جی کے نرمل یش کا ورنن کرتا ہوں جو دھرم ارتھ کام موکش چاروں پدارتھوں کو دینے والا ہے۔

جب تیں رام بیاہی گھر آئے۔ نت نو منگل مود بدھائے
بھون چاری دس بھودھر بھاری۔ سکرت میگھ برکھہیں سکھ باری

جب سے رام چندر جی بیاہ کر کے گھر آئے۔ تب سے ایودھیا جی میں نت نئے منگل آنند کے بدھاوے ہو رہے ہیں۔ چودہ لوک روپی بھاری پہاڑوں پر پن روپی میگھ سکھ روپی جل کی بارش کر رہے ہیں۔

ردھی سدھی سمپتی ندیں سہائی۔ امگی اودھ امبودھی کہوں آئی
منی گن پر نر ناری سجاتی۔ سچی امول سندر سب بھانتی

ردھی سدھی سمپتی روپی ندی ان پہاڑوں سے امڈ امڈ کر ایودھیا روپی سمندر میں آ ملی۔ ایودھیا کے استری پرش اس سمندر میں امولیہ رتن ہیں۔ جو سب پرکار سے سندر اور اتم جاتی کے ہیں۔

کہی نہ جائی کچھ نگر بھبوتی۔ جنو ایتنئے برنچی کرتوتی
سب بدھی سب پور لوگ سکھاری۔ رام چند مکھ چندو نہاری

نگر کی سمپدا (خوشحالی۔ دھن ایشوریہ) تو کچھ کہی ہی نہیں جاتی ہے۔ مانو برہما جی کی کاریگری بس یہاں پر ہی سب سمات ہو گئی ہے۔ نگر کے لوگ سب پرکار سکھی ہیں۔ اور شری رام چندر جی کے چندر مکھ کو دیکھ کر سدا آنند مگن رہتے ہیں۔

مدت مات سب سکھیں سہیلی۔ پھلت بلوکی منورتھ بیلی
رام روپ گن سیل سبھاؤ۔ پرمدت ہوئی دیکھی سنی راؤ

کوشلیا آدی سب ماتائیں سکھی سہیلیوں سمیت اپنے منورتھوں کی بیل کو پھلی پھولی دیکھ کر سدا پرسن رہتی ہیں۔ اور شری رام چندر جی کے سندر روپ۔ گن۔ شیل اور سبھاؤ کو دیکھ کر اور دو سُن سن کر راجہ دشرتھ بڑے پرسن رہتے ہیں۔

دوہا

سب کیں اُر ابھیلاش اس کہہیں منائی مہیس
آپ اچھت یوراج پد رامہی دیہو نریس

سب کے من میں یہ بڑی ابھیلاشا ہے۔ اور سب شیو جی مہاراج کی پرارتھنا کرتے ہیں۔ کہ راجہ اپنے جیتے جی شری رام چندر جی کو یوراج پد (ولیعہدی) دیدیں۔

چوپائی

ایک سمے سب سہت سماجا۔ راج سبھا رگھو راج براجا
سکل سکرت مورتی نرناہو۔ رام سجس سنی اتی ہی اچھاہو

ایک سمے راج سبھا میں اپنی ساری سماج (منتری سینا پتی۔ آدک) سہت رگھوکل کے راجہ دشرتھ جی براج رہے تھے۔ مہاراج سمست پنیوں کی مورتی ہیں۔ انہیں شری رامچندر جی کا یش سن کر بڑا ہی آنند ہو رہا ہے۔

نرپ سب رہہیں کرپا ابھلاکھیں۔ لوکپ کرہیں پریتی رکھ راکھیں
تربھون تین کال جگ ماہیں۔ بھوری بھاگ دسرتھ سم ناہیں

سب راجہ انکی کرپا کی ابھیلاشا رکھتے ہیں۔ لوکپال گن (اندر۔ ورن۔ کبیر۔ یمراج آدک) اُن کے انوکول ہوکر ان سے پریتی کرتے ہیں۔ تینوں لوکوں (سورگ۔ پرتھوی۔ پاتال) اور تینوں کالوں (بھوت بھوشیہ اور ورتمان) میں دشرتھ کے سمان سو بھاگیہ شالی دوسرا کوئی نہیں ہے۔

منگل مول رام ست جاسو۔ جو کچھ کہیے تھور سب تاسو
رائے سبھائیں مُکر کر لینہا۔ بدن بلوکی مکٹ سم کینہا

ان کے پتر شری رامچندر جی منگلوں کے مول ہیں۔ ان کے لئے جو کچھ کہیے سب تھوڑا ہی ہے۔ (ارتھات ان کے آنند اور سکھ کا کیا ٹھکانا) سبھا میں مہاراج دشرتھ جی نے سہج سبھاؤ ہی شیشہ ہاتھ میں لے لیا۔ اور اس میں اپنا منہ دیکھ کر مکٹ کو سیدھا کیا۔

شرون سمیپ بھئے ست کیسا۔ منہوں جرٹھ پن اس اپدیسا
نرپ یوراج رام کہوں دیہو۔ جیون جنم لاہو کن لیہو!!

مکٹ سیدھا کرتے ہوئے۔ کانوں کے پاس سفید بال دیکھے مانو بڑھاپا راجہ کو یہ اپدیش دے رہا ہو۔ کہ ہے راجن! شری رام جی کو یوراج بنا کر اپنے جنم اور جیون کا لابھ کیوں نہیں لیتے۔

دوہا۔

یہ وچار ار آنی نرپ سُدن سواد سُرو پائی
پریم پلکی تن مدت من گرہی سنایو جائی

من میں رام جی کو یوراج پد دینے کا درڑھ نشچے کر کے راجہ دشرتھ جی نے شبھ دن اور شبھ سمے پا کر پریم سے پلکت شریر اور پرسن من ہو کر گرو وششٹ جی کو ساری بات کہہ سنائی۔

کہی بھوال سُنئے منی نائک۔ بھئے رام سب بدھی سب لائک
سیوک سچو سکل پُرباسی۔ جے ہمارے اری متر اداسی
سبھی رام موہی پریہ جیہی بدھی موہی۔ پربھو اسیس جنو تنو دھر سوہی
بپر سہت پریوار گوسائیں۔ کرہیں چھوہو سب رؤری ناہیں

راجہ نے کہا! ہے منیشور سنئے! شری رام چندر جی سب طرح سے یوگیہ ہو گئے ہیں۔ سیوک۔ منتری۔ سب نگرواسی۔ ہمارے متر اور دشمن یا اداسین (نرپکش) جو ہیں سبھی کو شری رام چندر جی ویسے ہی پریہ لگتے ہیں۔ جیسے کہ مجھے لگتے ہیں۔ مانو آپ کا مجھ کو دیا ہوا آشیرواد ہی رام کا روپ دھارن کر کے براج رہا ہو۔ ہے سوامی! سارے برہمن پریوار سہت آپ کے سمان ہی ان سے پریتی رکھتے ہیں۔

جے گر چرن رینو سر دھرہیں۔ تے جنو سکل وبھو بس کرہیں
موہی سم یہو انوبھیو نہ دوجیں۔ سب پایو رج پاونی پوجیں

جو کوئی گرو کی چرن رج کو اپنے مستک پر رکھتا ہے۔ وہ مانو

سدب دھن والبشور یہ کو اپنے وش میں کر لیتا ہے میرے سمان ایسا انوبھو (تجربہ) کسی دوسرے کو نہیں ہے۔ آپ کے چرنن کی پوتر رج کو پاکر میں نے سب کچھ پراپت کر لیا ہے۔

اَب ابھلاشو ایک من موریں۔ پوچھہیں ناتھ انوگرہ توریں
منی پرتن لکھی سہج سنیہو۔ کہیو نریس رجا بسیو دیہو

اب میرے من میں ایک ابھلاشا ہے سو وہ بھی آپکی کرپا سے پوری ہوگی۔ راجہ کا سہج پریم دیکھکر وسشٹ جی بڑے پرسن ہوئے اور کہا۔ ہے نریش! کہئے کیا ابھلاشا ہے۔

راجن رائر نامو جسو سب ابھمت داتار
دوھا: پھل انوگامی مہیپ منی من ابھلاشو تمہار

ہے راجن! آپ کا نام اور یش ہی سب منو کامناؤں کے دینے والا ہے۔ ہے راجاؤں کے مکٹ منی آپ کے من کی ابھلاشا پھل کا انوسرن کرتی ہے (یعنی پھل پہلے پیدا ہوتا ہے۔ اور ابھلاشا پھل کے پیچھے پیچھے چلتی ہے۔)

سب بدھی گرو پرسن جیاں جانی۔ بولیو راؤ رہنسی مردو بانی
ناتھ رامو کریئے یوراج جو۔ کہیئے کرپا کری کریئے سماج جو

سب پرکار سے گرو کو پرسن چت جان کر راجہ پرسن ہو کر کومل بچن بولے ہے سوامی! شری رام جی کو یوراج کیجئے۔ کرپا کر کے آگیا دیجئے۔ تو تیاری کیجائے۔

موہی جیت یہو ہوئی اچھاہو۔ لہہیں لوگ سب لوچن لاہو
پربھو پرشاد سو سبئی نباہیں۔ یہ لالسا ایک من ماہیں

میرے جیتے جی یہ اتسو بھی سمپورن ہوجائے۔ تو سب لوگ اپنے نیتروں کا لابھ اٹھائیں۔ ہے پربھو آپ کی کرپا سے شو جی نے بھلی پرکار میرا سب کچھ نباہ کر دیا ہے۔ بس یہی ایک لالسا من میں رہ گئی ہے۔

پنی نہ سوچ تنو رہیو کی جاؤ۔ جیہیں نہ ہوئی پاچھیں پچھتاؤ
سنی منی دسرتھ بچن سہائے۔ منگل مود مول من بھائے

ایسا ہو جانے پر پھر مجھے کوئی چنتا نہ رہے گی۔ یہ شریر رہے یا نہ رہے جس سے مجھے پیچھے سے پچھتاوا نہ ہو۔ راجہ دشرتھ کے سہاونے منگل اور آنند کے بچنوں کو سن کر وسشٹ جی من میں بڑے پرسن ہوئے۔

سنو نرپ جاسو بمکھ پچھتاہیں۔ جاسو بھجن بنو جرنی نہ جاہی
بھیو تمہار تنہہ سوئی سوامی۔ رامو پنیت پریم انوگامی

وسشٹ جی نے کہا کہ ہے راجن سنئے۔ جن کے بمکھ ہو کر لوگ پچھتاتے ہیں۔ اور جن کا بھجن کئے بنا ہردے کا سنتاپ نہیں مٹتا۔ وہی ایشور شری رام چندر جی آپ کے پتر ہوئے ہیں۔ وہ پرم پوتر ہیں اور اپنے پریمیوں کے سیوک ہیں۔

بیگی بلمبو نہ کریئے نرپ ساجیئے سبوئی سماجو
دوہا: سدن سمنگل تب ہیں جب رام ہوہیں جب راجو

ہے راجن! جلدی ہی سارا سامان تیار کرو۔ دیر نہ کرو۔ جب شری رام چندر جی یوراج ہوجائیں۔ وہ دن شبھ اور سمان منگل سے ہی ہے۔

مدت مہی پتی مندر آئے۔ سیوک سچو سمنتر بولائے
کہی جے جیو سیس تنہہ نائے۔ بھوپ سمنگل بچن سنائے

مہاراجہ دشرتھ پرسن ہو کر راج محل میں آئے۔ اور اپنے سکھیہ سیوکوں اور سومنتر وزیر کو بلایا وہ سب آئے۔ اور مہاراج کو جے جیو کہکر سر نوایا۔ پھر راجہ نے اُن کو سب منگل سماچار سنائے۔

پرمدت موہی کہیو گر آجو۔ رامہی لاج دیو جب راجو
جوں پانچہی مت لاگے نیکا۔ کرہو ہرشی ہیاں رام ہی ٹیکا

آج مجھ سے پرسن ہو کر گرو دیو نے کہا ہے کہ ہے راجن! اب تم رام چندر جی کو راج دے دو۔ پیاری پرجا (صلاح) تم سب پنچوں کو اچھا لگے تو پرسن چت سے شری رام کو راج تلک کیجئے۔

منتری مدت سنت پریہ بانی۔ ابھمت برو پریو جنو پانی
بنتی سچو کرہیں کر جوری۔ جیئے ہو جگت پتی برس کروری

راجہ کے یہ پریہ بچن سن کر منتری بڑے پرسن ہوئے۔ مانو ان کے منو کامنا

رُوپی پودے پر جل پڑ گیا ہو وہ منتری ہاتھ جوڑ کر راجہ سے بنتی کرتے ہیں۔ کہ ہے جگت کے سوامی! آپ کروڑوں برس جیتے رہیں۔

جگ منگل بھل کاجُو بچارا۔ بیگیئے ناتھ نہ لائیے بارا
نرپ ہی سو دُو سُنی سچ سبھا شا۔ بُرہت بوتر جنوہی شُسا کھا

آپ نے سنسار بھر کی بھلائی کرنے والا بڑا اچھا کام سوچا ہے۔ ہے ناتھ۔ جلدی کیجیئے۔ زیر نہ کیجیئے۔ منتریوں کے سُندر بچنوں کو سُن کر راجہ ایسا پرسن اور آنند مگن ہوا۔ مانو بڑھتی ہوئی بیل کو برکش کی سندر شاخ کا آسرا مل گیا ہو۔

دوہا: کہیو بھوپ مُنی راج کر جوئی جوئی آیسو ہوئی
رام راج ابھیشیک ہت بیگی کرہو سوئی سوئی

راجہ نے کہا! کہ رام کو راج تلک دینے کے نمت ارتھ مُنی راج وسشٹ جی جو جو آگیا دیں۔ آپ لوگ ترنت اُن کی آگیا کا پالن کریں۔

ہرکھ مُنیس کہیو مردو بانی۔ آنہو سکل سُتیرتھ پانی
اوشدھ مُول پھُول پھل پانا۔ کہے نام گنی منگل نانا

وسشٹ جی نے پرسن ہو کر کومل بانی سے کہا۔ کہ سب اُتم تیرتھوں کا جل منگواؤ۔ پھر انہوں نے انیک پرکار کی اوشدھی مول۔ پھول۔ پھل۔ اور پتر آدی انیک منگل مئے پدارتھوں کے نام گن کر بتائے۔

چامر چرم بسن بہو بھانتی۔ روم پاٹ پٹ اگنت جاتی
مُنی گن منگل بستو انیکا۔ جو جگ جوگ بھوپ ابھیشیکا

چنور۔ مرگ چرم۔ بہت پرکار کے بستر۔ بے شُمار قسموں کے اونی اور ریشمی کپڑے۔ بہت سے رتن۔ آدک بہت سی منگل بستوئیں منگوانے کے لئے انہوں نے آگیا دی۔ جو راج تلک کے یوگیہ ہوتی ہیں۔

بید بدت کہی سکل بدھانا۔ کہیو رچہو پُر بب بدھ بتانا
سپھل رسال پوگ پھل کیرا۔ روپہو بیتھنہ پُر چہو پھیرا

وسشٹ جی نے ساری وید ودھی کہی۔ اور کہا کہ نگر میں بہت سے منڈپ رچاؤ۔ پھلوں سمیت آم۔ سپاری اور کیلے کے برکش چاروں طرف شہر کے تمام گلیوں میں لگا دو۔

رچہو منجو مُنی چوکیں چارُو۔ کہہو بناون بیگی بجارُو
پُوجہو گن پتی گُر کُل دیوا۔ سب بدھی کرہو بھومی سُر سیوا

سُندر مُنی چترت چوکیں پروائے جائیں۔ اور بازار شہر کے ترنت سجائے جائیں۔ شری گنیش جی گرو۔ اور کُل دیوتا کی پوجا کرو۔ اور سب پرکار برہمنوں کی سیوا کرو۔

دوہا: دھوج پتاک تورن کلس سجہو ترگ رتھ ناگ
سر دھری مُنی بر بچن سبُو نج نج کاجہیں لاگ

دھوجا۔ پتاکا۔ تورن۔ کلش۔ گھوڑے۔ رتھ۔ ہاتھی سب کو سجاؤ۔ سر شریشٹھ مُنی وشسشٹ جی کے بچنوں کو سر ماتھے پر رکھ کر سب اپنے اپنے کام میں لگے۔

جو مُنیس جیہی آیسو دینہا۔ سو تیہیں کاجُو پرتھم جنو کینہا
بپر سادھو سُر پُوجت راجا۔ کرت رام ہت منگل کاجا

مُنیشور وسشٹ جی نے جس کسی کو جو آگیا دی۔ اس کا اس نے اتنی جلدی پالن کیا۔ مانو کہ وہ کام اُن کی آگیا دینے سے پہلے ہی کر رکھا تھا۔ راجہ برہمنوں۔ سادھوؤں۔ دیوتاؤں کی پوجا کرتے ہیں۔ اور شری رام چندر جی کے ہت ارتھ سب منگل کارج کرتے ہیں۔

سُنت رام ابھیشیک سُہاوا۔ باج گہاگہہ اودھ بدھاوا
رام سیا تن سگن جنائے۔ پھرکہیں منگل انگ سُہائے

شری رام چندر جی کے راج تلک کی سُہاونی خبر سُنتے ہی اودھ پوری میں بڑی دھوم دھام سے بدھاوے بجنے لگے سیتا جی اور شری رام چندر جی کے شریر میں بھی شُبھ شگن پرتیت ہونے لگے اور اُن کے سُندر منگل انگ پھڑکنے لگے۔

پُلکی سپریم پرسپر کہہیں۔ بھرت آگمنو سُوچک اہہیں

بھئے بہت دن اتی اوسیری ۔ سگن پرتیتی بھینٹ پریہ کیری

پریم سے پلکت ہو کر وہ دونو آپس میں کہہ رہے ہیں۔ کہ یہ سب شبھ شگن . سندر منگل انگوں کا پھڑکنا بھرت جی کے آنے کی خبر کی سوچنا دے رہے ہیں۔ اُن کو ننہال گئے بہت دن بیت گئے ہیں۔ ان کے ملنے کے لئے من میں بڑی ہی چاہ ہے۔ ان شگونوں سے یہ پرتیت ہوتا ہے کہ اُن سے ملاپ ہونیوالا ہے۔

بھرت سرس پریہ کو جگ ماہیں ۔ اِہی سگن پھل دوسر ناہیں

رامہی بندھو سوچ دن راتی ۔ انڈنہی کمٹھ ہردے جیہی بھانتی

بھرت کے سمان سنسار میں اور کون پیارا ہے۔ شگن کا یہی پھل ہے۔ دوسرا نہیں۔ شری رام چندر جی کو اپنے بھائی بھرت کی دن رات سوچ رہتی ہے۔ جیسے کچھوے کا من انڈوں میں رہتا ہے۔

دوہا: ایہی اوسر منگل پرم سُنی رہنسیو رنیواس
سوبھت لکھی بدھو بڑھت جنو باردھی بیچی بلاس

اس سمے پرم منگل سماچار سُن کر سارا رنواس آنندت ہو اُٹھا جیسے چندرما کو دیکھ کر سمندر کی لہروں کی موج شوبھا پاتی ہے۔

پرتھم جائی جنہہ بچن سنائے ۔ بھوشن بسن بھوری تنہہ پائے

پریم پلکی تن من انوراگیں ۔ منگل کلس سجن سب لاگیں

سب سے پہلے جنہوں نے یہ سندر منگل سماچار جا کر رانیوں کو سنایا۔ انہوں نے بہت سے گہنے اور کپڑے پائے۔ رانیوں کا شریر پریم سے پلکت ہو اُٹھا۔ اور پریتی اور سنیہہ بہت بڑھ گیا سب منگل کلش سجانے لگیں۔

چوکیں چارو سمترا پوری ۔ منی مے بِبِدھ بھانتی اتی روری

آنند مگن رام مہتاری ۔ دیئے دان بہو بپر ہنکاری

سمترا جی نے رتنوں کے بہت پرکار کے سندر اور منوہر چوک پورے۔ شری رام جی کی ماتا کوشلیا جی نے برہمنوں کو بلا کر بہت سا دان دیا۔

پوجیں گرام دیوی سر ناگا ۔ کہیو بہوری دین بلی بھاگا

جیہی بدھی ہوئی رام کلیانو ۔ دیہو دیا کری سو بر دانو

انہوں نے گرام دیووں۔ دیوتاؤں اور ناگوں کی پوجا کی اور ان کو بلی بھینٹ دینے کی منوتی مانی اور بنتی کی کہ دیا کر کے وہ ور دان دیجئے کہ جس سے شری رام جی کا کلیان ہو۔

بار بار گنپتی ہی بہورا ۔ بیچیے سپھل منورتھ مورا

گاویں منگل کوکل بینی ۔ بدھو بدنی مرگ ساوک نینی

بار بار گنیش جی کی بینتی کی۔ کہ میرے منورتھ کو سپھل کیجئے کوئل کے سے میٹھے سُر والی چندرمکھی۔ مرگ بال نینی (مرگ کے بچے کے سے نیتروں والی) استریاں منگل گان کرنے لگیں۔

رام راج ابھیشیکو سُنی ہیاں ہرشے نر ناری

دوہا: لگے سُمنگل سجن سب بدھی انوکول بچاری

شری رام چندر جی کے راج تلک کی خبر سُن کر نگر نواسی استری پُرش من میں بڑے پرسن ہوئے۔ بدھاتا کو اپنے انوکول پا کر سب سندر منگل ساج سجانے لگے۔

تب نرناہ بسشٹ بولائے ۔ رام دھام سکھ دین پٹھائے

گرآگمنو سنت رگھو ناتھا ۔ دوار آئی پد نائیو ماتھا

تب راجہ نے وسشٹ جی کو بُلایا اور اُنہیں شری رام چندر جی کے محل میں اُپدیش دینے کے لئے بھیجا۔ گرو کا آنا سُن کر شری رام چندر جی دروازے پر آئے۔ اور اُن کے چرنوں میں مستک جھکایا۔

سادر ارگھ دیئی گھر آنے ۔ سورہ بھانتی پوجی سنمانے

گہے چرن سیا سہت بہوری ۔ بولے رامو کمل کر جوری

آدر کے ساتھ ارگھ دے کر شری رام جی انہیں محل کے بھیتر لے گئے اور سولہ پرکار سے اُن کی پوجا کر کے اُن کا بڑا آدر ستکار کیا۔ پھر سیتا جی سمیت اُن کے چرن پکڑے اور ہاتھ کملوں کو جوڑ کر شری رام جی بولے۔

سیوک سدا سوامی آگمنو۔ منگل مول امنگل دمنو
تدپی اچت جنو بولی سپریتی۔ چھٹیے کاج ناتھ اسی نیتی

سوامی کا سیوک کے گھر پدھارنا اگرچہ منگلوں کا مول اور امنگلوں کے ناش کرنے والا ہوتا ہے۔ تو بھی لے سوامی! یہی مناسب تھا۔ کہ آپ پریم پوروک سیوک کو ہی اگر کوئی کام تھا بلا بھیجتے ایسی ہی نیتی ہے

پربھتا تجی پربھو کینہہ سینہو۔ بھیو پنیت آج یہو گیہو
البسو ہوئی سو کروں گوسائیں۔ سیوکو لہنی سوامی سیوکائیں

پربھو! آپ نے پربھتا (سوامی پن) کو چھوڑ کر جو پریم کیا۔ اس سے یہ گھر آج پوتر ہو گیا۔ جو آپ آگیا کریں۔ وہ میں کرونگا سوامی کی سیوا کرنے میں ہی سیوک کی بھلائی ہے۔

دوہا
سُنی سینہ سلنے بچن مُنی رگھو بیرہی پرسنس
رام کس نہ تمہ کہو اس ہنس بنس او تنس

پریم سے بھر پور بچن سن کر گرو وسشٹ جی نے شری رگھوناتھ جی کی سراہنا کرتے ہوئے کہا کہ ہے رام آپ ایسا کیوں نہ کہو۔ آپ سب ونشوں کے ہنس سوریہ ونش کے بھوشن جو ہو۔

برنی رام گن سیلو سبھاؤ۔ بولے پریم پلکی منی راؤ
بھوپ سجیو ابھیشیک سماجو۔ چاہت دین تمہہ جُب راجو

شری رام جی کے گن شیل اور سبھاؤ کی بڑائی کر کے پریم سے آنند مگن ہوئے منی راج بولے۔ ہے رام! راجہ نے راج تلک کرنے کا ساج سجایا ہے۔ وہ آپ کو یوراج بنایا دیا چاہتے ہیں۔

رام کرہو سب سنجم آجو۔ جوں بدھی کسل نباہے کاجو
گرو سکھ دئی رائے پہیں گیئو۔ رام ہردیاں اس بسمے بھیؤ
جنمے ایک سنگ سب بھائی۔ بھوجن سین کیلی لرکائی
کرن بیدھ اپبیت بیاہا۔ سنگ سنگ سب بھئے اچھاہا

اس لئے۔ ہے رام جی! آج آپ سنیم (برت ہون آدی) پہنچے تک بدھاتا اس کام کو سپھل کر دیں۔ گورو جی پرسکشا دے کر دسرتھ جی کے پاس گئے۔ اور شری رام جی کے من میں یہ سماچار سن کر اس بات کا بڑا کھید (افسوس) ہوا۔ کہ سب بھائی ایک ہی ساتھ پیدا ہوئے۔ اور ایک ہی ساتھ کھانا سونا۔ بال کریڑا کن چھیدن۔ جنیو دھارن کرنا۔ اور وواہ آدی اتسو ہوئے۔

بمل بنس یہو انوچت ایکو۔ بندھو بہائی بڑے ہی ابھیشیکو
پربھو سپریم پچھتانی سہائی۔ ہرو بھگت من کے کٹی لائی

اس نرمل ونش میں یہی ایک انوچت ریتی (نامناسب رواج) ہے۔ کہ چھوٹے بھائیوں کو چھوڑ کر بڑے کو ہی راج تلک ہوتا ہے۔ پربھو شری رامچندر جی کا یہ سندر پریم بھرا پچھتاوا بھگتوں کے ہردے کی کٹلتا کو دور کرنے والا ہے۔

دوہا:
تیہی اوسر آئے لکھن مگن پریم آنند
سنمانے پریہ بچن کہی رگھو کل کیرو چند

پریم آنند میں مگن ہوئے لکشمن جی اسی سمے وہاں آئے تو شری رام چندر جی نے جو رگھو کل روپی کمدنی کے کھلانے والے چندرما ہیں۔ پریم بھرے بچن کہہ کر ان کا آدر ستکار کیا۔

باجہیں باجنے بیدھ بدھانا۔ پُر پرمود نہیں جائی بکھانا
بھرت آگمنو سکل منا وہیں۔ آویں بیگی نین پھل پاویں

بھانت بھانت کے باجے بج رہے ہیں۔ نگر بھر میں جو پریم آنند چھایا ہوا ہے۔ اس کا ورنن نہیں کیا جا سکتا۔ بھرت جی کے آنے کی سب نگر نواسی لوگ باٹ جوہ رہے ہیں۔ اور کہہ رہے ہیں، کہ وہ جلدی آویں۔ اور راج تلک اتسو کو دیکھ کر نیتروں کا پھل پاویں۔

ہاٹ باٹ گھر گلیں اتھائیں۔ کہہیں پرسپر لوگ لوگائیں
کالی لگن بھلی کیتک بارا۔ پوجہیں بدھی ابھیلا شو ہمارا

بازاروں، راستوں میں، گھر گلی اور چبوتروں پر جہاں تہاں استری اور پُرش آپس میں یہی کہتے ہیں۔ کہ کل وہ شبھ مہورت نہ جانے کس سمے ہوگا۔ جب بدھاتا ہمارے منورتھ پورے کرے گا۔

کنک سنگھاسن سیا سمیتا۔ بیٹھہیں رام ہوئی چت چیتا
سکل کہہیں کب ہوئہی کالی۔ بگھن مناویں دیو کچالی

جب سورن سنگھاسن پر شری رام چندر جی سیتا سمیت براجیں گے۔

اور ہمارا من تو تبھی شانت ہوگا۔ سب یہ کہہ رہے ہیں۔ کہ

کل کب ہوگا۔ پرنتو کچالی (بُری چال والے) دیوتا اُدھر وگھن (خلل)

منا رہے ہیں۔

تنہہ ہی۔ ودبائی نہ اودھ بدھاؤ۔ چورہی چندنی راتی نہ بھاوا

سارد بولی بنئے سُمر کرہیں۔ بار ہیں بار پائے کے پرہیں

دیوتاؤں کو ایودھیا کا آنند بدھاوا اچھا نہیں لگا جیسے چور کو

چاندنی رات اچھی نہیں لگتی ہے۔ سرسوتی جی کو دیوتاؤں نے بلایا سب نے

اُن سے پرارتھنا کی اور بار بار ان کے چرنوں پر گرنے لگے۔ اور کہنے لگے۔

بپتی ہماری بلوکی بڑی ماتو کریئے سوئی آجو

دوہا

رامو جاہیں بن راجو تجی ہوئی سکل سُر کاجو

کہ ہے ماتا۔ ہماری بپتا کو دیکھکر آج آپ کوئی ایسا اُپائے کیجیے۔

کہ جس سے شری رام چندر جی راج چھوڑ کر بن کو چلے جائیں۔ تو ہمارا سارا

کام پورا ہوجائے۔

سُنی سُر بنتی ٹھاڈھی پچھتاتی۔ بھیوں سروج بپن ہمراتی

دیکھی دیو پُنی کہیں بہوری۔ ماتو توہی نہیں تھوریو کھوری

دیوتاؤں کی نمر پرارتھنا سُن کر سرسوتی جی پچھتاتی ہیں۔ کہ میں کمل

کے لئے ہیمنت رتو کی رات ہوئی۔ انہیں اس پرکار دو بدھا (تپیا تپیش)

میں دیکھ کر دیوتا پھر نمر پرارتھنا کر کے کہنے لگے۔ کہ ہے ماتا۔ آپکو اس میں

کچھ بھی دوش نہیں لگے گا۔

بسمئے ہرش رہت رگھوراؤ۔ تمہہ جانہو سب رام پربھاؤ

جیو کرم بس سُکھ دُکھ بھاگی۔ جائیے اودھ دیوہت لاگی

شری رگھوناتھ جی تو دُکھ سُکھ سے رہت ہیں۔ آپ تو اُن کے

سب پربھاؤ کو جانتی ہو۔ جیو اپنے کرموں کے وش میں ہو کر دُکھ سُکھ

بھوگتے ہیں۔ اس لئے آپ دیوتاؤں کے ہت اودھ ایودھیا پوری کو جائیے

بار بار گہی چرن سنکوچی۔ چلی بچاری بُیدھ متی پوچی

اونچ نواسو نیچ کرتوتی۔ دیکھی نہ سکہیں پرائی بھوتی

بار بار چرن پکڑ کر دیوتاؤں نے سرسوتی جی کو سوچ اور چنتا میں

ڈال دیا۔ ۔۔۔ ۔۔۔ وچار کرتی ہوئی چلیں۔ کہ دیکھو دیوتاؤں کا

نواس تو اونچا ہے۔ اور ان کی یہ چیشٹا کتنی نیچ ہے۔ کہ دوسرے

کے دھن ایشوریہ کو نہیں دیکھ سکتے۔

آگل کاجو بچاری بہوری۔ کرہہیں جاکُس کبی موری

ہرشی ہِردے پیاں سرکھ پر آئی۔ جو گرہ دسا دُسہہ دکھدائی

پھر آگے کا کام وچار کرکے کہ جن میں شری رگھوناتھ جی جو چتر کرگیا

انکا درشن کرنے کے لئے چتر کوی میری چاہ کیا کریں گے۔ ہردے میں پرسن

ہو کر شتھی کی پُری شری ایودھیا جی میں آئی۔ مانو دُسہہ دکھ (ناقابل

برداشت دُکھ) دینے والی کوئی گرہ دشا آئی ہو۔

نامو منتھرا مند متی چیری کیکئی کیری

اجس پیٹاری تاہی کری گئی گرہ متی پھیری

کیکئی کی منتھرا نامی مند بدھی ایک داسی تھی اُسے بدنامی

کی پٹاری بنا کر اس کی بدھی کو اُلٹی کر کے سرسوتی جی چلی گئیں۔

دیکھ منتھرا نگرو بناوا۔ منجل منگل باج بدھاوا

پوچھسی لوگنہ کاہ اُچھاہو۔ رام تلک سُنی بھا اُر داہو

نگر کو سجے ہوئے اور منتھر سندر منگل سے بدھاوے بجتے دیکھکر

منتھرا نے لوگوں سے پوچھا کہ آج کیا اُتساہ ہے؟ شری رام جی

کے راج تلک کی بات سنتے ہی اُس کا ہردہ جل اُٹھا۔

کرئی بچار کُبدھی کُجاتی۔ ہوئی اکاجو کونی بدھی راتی

دیکھی لاگی مدھو کُٹل کراتی۔ جمی گون تکئی لیئوں کیہی بھانتی

وہ جہان دُربدھی اور نیچ جاتی والی داسی یہ سوچنے لگی

کہ کس پرکار سے یہ بنا بنایا کام رات ہی رات میں بگڑ جائے جیسے

کوئی کُٹل بھیلنی شہد کا چھتہ لگا ہوا دیکھکر گھات لگاتی ہے۔ کہ اسے

کس پرکار اُتاروں۔

بھرت مانو ہیں گئی بلکھاتی۔ کا اُنمنی ہسی کہہ ہنسی راتی

اُتر دیئی نہ لیئی اُساسو۔ ناری چرت کری ڈھاری آنسو

وہ بُرا سا منہ بنا کر بھرت جی کی ماتا کیکئی کے پاس گئی۔ رانی کیکئی

اسکی طرف دیکھ کر ہنسی اور کہا۔ کہ تو آج اُداس کیوں ہے۔ منتھرا نے کوئی اُتر

نہ دیا۔ کیول گہری سانسیں بھرنے لگی۔ اور استری چرتر کرکے آنسو بہانے لگی۔

ہنسی کہہ رانی گال بڑ تورین۔ دیہہ لکھن سیکھ اس من مورین
بھرت بول جیری بڑی پاپنی۔ چھاڑی سوس کاری جیمی ساپنی

تب رانی نے پھر ہنس کر کہا کہ تو بہت بڑ بولی (زبان دراز) ہے۔ کچھ کسی کو کہہ سکھا ہوگی۔ میرے خیال میں لکشمن نے تمہیں کچھ ڈنڈ دیا ہوگا۔ تب بھی اس مہاپاپن نے کچھ اُتر نہ دیا۔ اور ناگن کی طرح لمبی سانس چھوڑنے لگی۔

سبھے رانی کہہ کہسی کن کشل رامو مہی پالو
لکھنو بھرت رپو دمنو سُنی بھا کبری اُر سالو

تب تو رانی گھبرا کر کہنے لگی۔ کہ تو کہتی کیوں نہیں؟ شری رام چندر، راجہ، لکشمن، بھرت اور شترگھن کشل سے تو ہیں۔ یہ سُن کر کبری منتھرا کے من میں بڑا ہی دُکھ ہوا۔

کت سکھ دیئی ہمہی کوؤ مائی۔ گالو کرب کیہی کر پلو پائی
رام ہی چھاڑی کشل کیہی آجو۔ جیہی جنیسو دیئی جب راجو

وہ جل بھن کر کہنے لگی۔ کہ ہے مائی! مجھے کوئی شکشا کیوں نہیں دیگا۔ اور میں کس بل بوتے پر کسی سے بڑھ کر بولوں گی۔ رام چندر کے سوائے آج اور کس کی کشل ہے جنہیں راجہ راج تلک دے رہے ہیں۔

بھیو کوسلہی بدھی اتی داہن۔ دیکھت گرب بہت اُر ناہن
دیکھو کس جائی سب سوبھا۔ جو ادلوکی مور منو چھوبھا

آج کوشلیا جی پر بدھاتا کی بڑی ہی کرپا ہو رہی ہے۔ جن کے گرب (غرور) کو دیکھ کر میرا کلیجہ ہاتھ سے نکل گیا۔ یہ سب شوبھا تم خود جا کر کیوں نہیں دیکھ لیتی۔ جسے دیکھ کر میرے من میں بڑا ہی سنتاپ ہو رہا ہے۔

پوتو بدیس نہ سوچ تمہاریں۔ جانتی ہو بس ناہو ہماریں
نیند بہت پریہ سیج ترائی۔ لکھو نہ بھوپ کپٹ چترائی

تمہارا پتر پردیس میں ہے۔ تمہیں کچھ سوچ نہیں۔ تم سمجھ جانتی ہے کہ راجہ ہمارے وش میں ہیں۔ تمہیں تو توشک پلنگ پر پڑے پڑے نیند کے کھرانٹے لینا ہی بہت پیارا لگتا ہے۔ راجہ کی کپٹ بھری چترائی کو تو نہیں دیکھتی ہے۔

سُنی پریہ بچن ملن منو جانی۔ جھکی رانی اب رہو ارگانی
پنی اس کبہو کہسی گھر پھوری۔ تب دھرتی جیبھ گہہ کڈھاؤں تو ری

منتھرا کے پریہ بچن سُن کر پرنتو اُسے من کی میلی جان کر رانی نے اُس کو ڈانٹ کر کہا کہ بس چپ رہ۔ ہے گھر میں نفاق ڈالنے والی۔ جو تو پھر کبھی ایسے بچن کہے گی۔ تو تیری جیبھ پکڑ کر نکلوا دوں گی

کانے کھورے کبرے کٹل کچالی جان
تیا بسیشی پُنی چیری کہی بھرت ماتو مسکان

کانوں (جن کی ایک آنکھ ناکارہ ہو) لنگڑوں۔ کبڑوں کو کٹل اور کچالی (ٹیڑھے چلن والا) جاننا چاہئے۔ اُن میں بھی استری اور استری ہونے پر بھی داسی! اتنا کہہ کر بھرت جی کی ماتا کیکئی مسکرانے لگی۔ اور بولی۔

پریہ بادنی سکھ دینہوں توہی۔ سپنے ہوں توپر کوپو نہ موہی
سُدن سُمنگل دایکو سوئی۔ تور کہا پھر جیہی دن ہوئی

ہے پریہ بچن کہنے والی منتھرا! میں نے تجھے شکشا دینے کیلئے اتنی بات کہی ہے۔ نہیں تو تجھ پر مجھے سپنے میں بھی کرودھ نہیں ہے۔ جس دن تیرا کہنا سچا ہوگا۔ ارتھات شری رام جی کا راج تلک ہوگا۔ وہ دن سندر منگل دینے والا شبھ دن ہوگا۔

جیٹھ سوامی سیوک لگھو بھائی۔ یہ دن کر کل ریتی سُہائی
رام تلک جوں ساچہو کالی۔ دیؤں مانگو من بھاوت آلی

سوریہ ونش کی یہ سُندر ریتی ہے کہ بڑا بھائی سوامی اور چھوٹا سیوک ہوتا ہے۔ اگر سچ مچ ہی کل شری رام کا راج تلک ہونے والا ہے تو ہے سکھی! میں تجھے تیری من مانی دستو دوں گی۔

کوسلیا سم سب مہتاری۔ رامہی سہج سُبھائن پیاری
موپر کرہی سنیہو بسیشی۔ میں کر دیکھی پریتی پریکھیا دیکھی

شری رام چندر جی کو سہج سبھاؤ سے ہی کوشلیا کے سمان سب ماتائیں پیاری ہیں۔ اور مجھ پر تو وہ بہت ہی پریم کرتے ہیں۔ میں نے اُن کے پریم کی پریکشا کر کے دیکھ لی۔

جوں بدھی جنمو دیئی کرِی چھوہو۔ ہوہوں رام سیا پوت پتوہ ہوہو
پران تیں ادھک رامُو پریہ موریں۔ تنہ کیں تلک چھوبھو کس توریں

میں تو یہ پرارتھنا کرتی ہوں۔ کہ یدی بدھاتا دوبارہ مجھے جنم دیں تو شری رام جی میرے پتر اور سیتا بہو ہو۔ شری رام مجھے پرانوں سے بھی بڑھ کر پیارے ہیں۔ اُن کے راج تلک کے اُتسو پر تیرے من کو سنتاپ کیوں نہ ہوا۔

بھرت سپتھ توہی ستیہ کہو پریہری کپٹ دُراؤ
ہرش سمے بسمو کرسی کارن موہی سناؤ

تجھے بھرت کی سوگندھ لگے۔ سچ سچ کہو۔ چھل کپٹ کو چھوڑ دو۔ تو اس آنند کے سمے میں بھی شوک کر رہی ہے۔ اس کا کیا کارن ہے۔ سچ سچ سناؤ۔

ایک ہیں بار آس سب پوجی۔ اب کچھو کہب جیبھ کری دوجی
پھورے جوگو کپار روابھا گا۔ بھلیو کہت دُکھ راؤرہی لاگا

منتھرا بولی۔ میری تو ساری آشائیں ایک ہی بار پوری ہو گئیں۔ اب تو دوسری جیبھ لگا کر ہی کچھ کہوں گی۔ میرا ابھاگا کپال تو پھوڑنے ہی کے یوگیہ ہے۔ کیونکہ بھلا کہنے پر بھی آپ نے بُرا مان کر دکھ پایا۔

کہہیں جھوٹی پھری بات بنائی۔ تے پریہ تمہہی کروئی میں مائی
ہمہوں کہب اب ٹھکر سہاتی۔ ناہیں تے مون رہب دن راتی

ہے مائی! تمہیں تو وہ ہی پیارے لگتے ہیں۔ جو جھوٹی سچی باتیں بنا کر کہتے ہیں۔ میں تو تمہیں کڑوی لگتی ہوں۔ اب میں بھی منہ دیکھی کوئی بات کہہ دیا کروں گی نہیں تو دن رات چپ رہا کروں گی۔

کری کروپ بدھی پرس کینہا۔ بوسو لہنئے لہیئے جو دینہا
کوؤ نرپ ہوؤ ہمہی کا ہانی۔ چیری چھاڑی اب ہوب کہ رانی

بدھاتا نے کروپ بنا کر مجھے پرواش کر دیا۔ جو بویا سو کاٹا۔ جو دیا سو لیا۔ کوئی راجہ بنے ہماری کیا ہانی ہے! داسی چھوڑ کر رانی بننے سے تو رہی۔

جاریے جوگو سبھاؤ ہمارا۔ ان بھل دیکھی نہ جائی تمہارا
تاتیں کچھک بات انوسائی۔ چھمیے دیبی بڑی چوک ہماری

ہمارا سبھاؤ تو جلانے کے ہی یوگیہ ہے۔ کیونکہ تمہارا اہت مجھ سے دیکھا نہیں جاتا۔ اس لئے کچھ بات منہ سے نکل گئی۔ بڑی غلطی ہوئی۔ ہے دیوی! کشما کیجئے۔

گوڑھ کپٹ پریہ بچن سُنی تیا ادھر بدھی رانی
سُر مایا وش بیرنی ہی سُہرد جانی پتی آنی

استری جاتی سبھاؤ سے ہی چنچل ہونے کے کارن اور دیوتاؤں کی مایا سے موہت رانی کیکئی کے گوڑھ کپٹ بھرے پریہ بچنوں کو سن کر ویرن منتھرا کو اپنی ہت کرنے والی جان کر اُس کی باتوں پر بھروسہ کر لیا۔

سادر پُنی پُنی پوچھتی اوہی۔ سبری گان مرگی جنو موہی
تسی متی پھری اہی جسی بھاوی۔ رہسی چیری گھات جنو پھاوی

بڑے آدر سے بار بار رانی کیکئی منتھرا کو پوچھ رہی ہیں۔ مانو بھیلنی کے گانے سے ہرنی موہت ہو گئی ہو۔ جیسی ہونہار ہے۔ ویسی ہی اُس کی بدھی بھی پھر گئی۔ اپنے گھات میں رانی کو پھنسی ہوئی دیکھ کر منتھرا بڑی پرسن ہوئی۔

تمہہ پوچھہو میں کہت ڈیراؤں۔ دھریہو مور گھر پھوری ناؤں
سجی پرتیتی بہو بدھی گڑھی چھولی۔ اودھ ساڑھ ساتی تب بولی

تم پوچھتی ہو۔ میں کہتے ڈرتی ہوں۔ کیونکہ میرا نام تو تم نے پہلے ہی گھر پھوڑی رکھ دیا ہے۔ بہت طرح سے گھڑ چھول کر اور بہت سی باتیں بنا کر۔ رانی کو پورا وشواس دلا، ایودھیا کو دکھ دینے والی سنیچر کی ساڑھ ستی دشا کے سمان منتھرا یہ بچن بولی۔

پریہ سیا رامُو کہا تمہہ رانی۔ رامہی تمہہ پریہ سو پھری بانی
رہا پرتھم اب تے دن بیتے۔ سمو پھرے رپو ہوہیں پریتے

ہے رانی ! تم جو کہتی ہو۔ کہ سیتا اور رام چندر تمہیں پیارے ہیں اور تم اُنکو پیاری ہو۔ یہ بات سچی ہے پرنتو جو دن پہلے تھے سو دن بیت گئے۔ سماں پلٹنے پر سپتی کر لینے والے بھی دشمن ہو جاتے ہیں۔

سُھانُو کمل کُل پوشنہارا۔ بنُو جل جاری کری سوئی چھارا
جری تمہاری چہہ سوتی اُکھاری۔ رُندھہُو کری اُپاؤ بریاری

سُوریہ کملوں کے کُل کا پالن کرنے والا ہے۔ پر جل کے بغیر وُہی سُوریہ اُن کملوں کو جلا کر بھسم کر دیتا ہے۔ سوت کوشلیا تمہاری جڑ اُکھاڑنا چاہتی ہیں۔ اس لئے اُپائے کے جل بند لگا کر اُسے سورکھشت (بحفاظت) کر دو۔

تمہہ ہی نہ سوچ سوہاگ بل نج بس جانہو راؤ
من ملین مُوہ میٹھ نرپُو رائر سرل سبھاؤ

تمہیں تو اپنے سُہاگ کے بل پر کچھ بھی سوچ نہیں ہے راجہ کو اپنے وش میں کر نا جانتی ہو۔ راجہ زبان کے تو میٹھے ہیں لیکن من کے میلے ہیں۔ تم سرل سبھاؤ (سیدھی سادی) ہو۔ اس لئے راجہ کے چھل کپٹ کو نہیں جانتی۔

چُتر گمبھیر رام مہتاری۔ بیچ پائی نج بات سنواری
پٹھئے بھر تُو بھُوپ نہی اوریں۔ رام ماتُو مت جانب رَوریں

رام کی ماتا کوشلیا بڑی چُتر اور گمبھیر ہے۔ جس نے سماں پا کر اپنا کاریہ سبھ کر لیا۔ بھرت کو جو نانا کے گھر بھیج دیا ہے۔ اس میں آپ کوسلیا کی ہی صلاح سمجھیئے۔

سیویں سکل سوتی موہی نیکیں۔ گربت بھرت ماتُو بل پی کیں
سالُو تمہار کوسلہی مائی۔ کپٹ چُتر نہیں ہوئی جنائی

کوشلیا نے من میں یہ وچار کیا ہے کہ سُومترادتی میری اچھی طرح سے سیوا کرتی ہے۔ ایک بھرت کی ماتا ہی پتی کے بل پر گھمنڈ میں رہتی ہے۔ اسی لئے ہے مائی! تم کوشلیا کو کانٹے کی طرح کھٹک رہی ہو۔ وہ کپٹ میں چُتر ہے۔ اس کے من کے بھاو کو کوئی نہیں جان سکتا۔

راجہی تمہہ پر پریم بیسیشی۔ سوتی سبھاؤ سکئی نہیں دیکھی
رچی پرپنچ بھوپ ہی اپنائی۔ رام تِلک ہت لگن دھرائی

راجہ تم سے بہت پریم کرتے ہیں۔ اس کو کوشلیا سوت سبھاؤ سے نہیں دیکھ سکتی۔ اس لئے اس نے کپٹ جال رچ کر راجہ کو وش میں کر کے رام چندر کے راج تلک کے لئے لگن ٹھہرائی ہے۔

یہ کُل اُچت رام کہُوں ٹیکا۔ سبہی سوہائی موہی سُٹھی نیکا
اگلی بات سمجھو ڈرو موہی۔ دیو دیو پھری سو پھلو اوہی

رام کو راج تلک دینا تو رگھو کُل کی ریتی کے انوسار اُچت ہی ہے۔ یہ بات سبھی کو اچھی لگتی ہے اور مجھے تو بہت ہی اچھی لگتی ہے۔ پرنتو مجھے تو آگے کی بات وچار کر ڈر لگتا ہے۔ بھگوان اُلٹے کر اس کا پھل اُسی کو دے۔

رچی پچی کوٹک کُٹل پن کینہسی کپٹ پربودھو
کہی سی کتھا ست سوتی کے جیہی بدھی باڈھ برودھو

اس طرح کروڑوں کُٹل پن رچ رچ کر منتھرا نے کیکئی کو اُلٹا سیدھا سمجھایا اور سینکڑوں سوتوں کی کہانیاں سُنائیں۔ کہ جس سے آپس میں ورودھ (مخالفت) بڑھ جائے۔

بھاوی بس پرتیتی اُر آئی۔ پونچھ رانی پنی سپتھ دیوائی
کا پونچھو تمہیں ابیں ہوں نہ جانا۔ نج ہت ان ہت پشو پہچانا

ہونہار وش کیکئی کے من میں وشواش ہو گیا۔ رانی اُسے سوگند (قسم) دلا کر پوچھنے لگی۔ منتھرا بولی۔ کیا پوچھتی ہو! کیا اب بھی نہیں سمجھی اپنی لابھ ہانی اور متر دشمن کو تو پشو بھی پہچانتے ہیں۔

بھئیو پاکھ دن سجت سماجو۔ تمہ پائی سُدھی موہی سن آجو
کھائیے پہریئے راج تمہارے۔ ستیہ کہیں نہیں دوشو ہمارے

راج تلک کی سامگری سجاتے پندرہ دن ہو گئے ہیں۔ اور تم نے آج مجھ سے خبر پائی ہے۔ میں تمہارے راج میں کھاتی پہنتی ہوں۔ اس لئے سچ کہنے میں مجھے کوئی دوش نہیں ہے۔

جوں انتیہ کچھو کہب بنائی۔ توں بسی دیہی ہم ہی سجائی
راہی تلک کالی جوں بھیئو۔ تمہ کہوں بتی بچو بدھی بیئو

یدی میں کچھ جھوٹ کو سچ بنا کر کہوں تو ودھاتا مجھے ڈنڈ دیا۔ یدی رام کو کل راج تلک ہو گیا۔ تو سمجھو ودھاتا نے تمہارے لئے وپتی کا بیج بو دیا۔

ریکھ کھنچائی کہوں بلو بھاشی۔ بھامنی بھئی ہو دودھ کی ماکھی
جوں سُت سہت کرہو سیوکائی۔ تو گھر رہو نا آن اپائی

میں زور سے لکیر کھینچ کر (ڈنکے کی چوٹ سے یا بلند آواز سے) کہتی ہوں۔ کہ ہے رانی! تم دودھ میں پڑی ہوئی مکھی کے سمان باہر نکال کر پھینک دی جاؤ گی۔ اگر بھرت سمیت کوشلیا اور رام چندر کی سیوا کرو گی تو گھر رہ سکو گی نہیں تو اور کوئی اپائے نہیں ہے۔

کدروں بنت ہی دینہہ دکھو تمہی کوسلاں دیب
بھرت بندی گرہ سیئی ہیں لکشن رام کے نیب

سانپوں کی ماتا کدرو نے گرڑ کی ماتا ونتا کو جبکہ اس کی سوت تھی دکھ دیا تھا۔ ویسے ہی کوشلیا تمہیں دکھ دے گی۔ بھرت جی جیل خانے کی ہوا کھائیں گے۔ لکشمن رام کے نائب ہوں گے۔

کیکئے سنت سنا کٹو بانی۔ کہی سکئی کچھ سہمی سکھانی
تن پسیو کدلی جمی کانپی۔ کبری دسن جیبھ تب چانپی

کیکئی منتھرا کے کڑوے بچنوں کو سنتے ہی سہم کر سوکھ گئی (اس کا چہرہ مرجھا گیا) اس کے منہ سے کوئی شبد نہ نکلا شریر پر پسینہ آ گیا اور وہ کیلے کی طرح کانپنے لگی۔ یہ دیکھ کر کہ رانی ڈر کے مارے اپسیٹ ہو گئی ہے منتھرا نے اپنی جیبھ کو دانتوں تلے دبا لیا۔

کہی کہی کوٹک کپٹ کہانی۔ دھیرج دھرہو پربودھسی رانی
پھرا کرم پریہ لاگی کچالی۔ بکیہی سراہی مانی مرالی

پھر کپٹ بھری کروڑوں کہانیاں کہہ کہہ کر اس نے رانی کو خوب سمجھایا۔ اور ساتھ ہی دھیرج بھی دی۔ کیکئی کے کرم الٹے پھر گئے اسے

کچالی منتھرا ہی پیاری لگنے لگی۔ وہ بگلی کو ہنسنی مان کر ارتھات وناش کاری وِش کو بھی امرت سمجھ کر اس کی سراہنا کرنے لگی۔

سنو منتھرا بات پھری توری۔ دہنی آنکھ نت پھرکئی موری
دن پرتی دیکھوں راتی کسپنے۔ کہوں نہ توہی موہ بس اپنے
کاہ کروں سکھی سودھ سبھاؤ۔ داہنی بام نہ جانسوں کاؤ

کیکئی کہنے لگی۔ ہے منتھرا! تیری بات بالکل سچی ہے۔ میری داہنی آنکھ سدا پھڑکتی رہتی ہے۔ میں ہر روز رات کو برے سپنے دیکھا کرتی ہوں۔ پر موہ وش تم سے کہتی نہیں۔ ہے سکھی! کیا کروں۔ میرا تو سبھاؤ سیدھا سادہ ہے مجھے کسی پرکار کا ہیر پھیر کرنا ہی نہیں آتا۔

اپنیں چلت نہ آجو لگی آن بھل کاہو کینہہ
کیہیں اگھ ایک ہی بار موہی دیو دوسہ دکھ دینہہ

ہے سکھی! یہاں تک میری پیش گئی میں نے کسی کا برا آج تک نہیں کیا۔ پھر پتہ نہیں یہ اچانک دوسہ دکھ ودھاتا نے مجھے کس پاپ کے تحت دیا ہے۔

نیہر جنم بھرب بہرو جائی۔ جیئت نہ کرب سوت سیوکائی
ارسی بس دیو جیاوت جاہی۔ مرن نیک تیہی جیون چاہی

مجھے میکے میں جا کر اپنا جیون بسر کرنا منظور ہے۔ لیکن جیتے جی سوت کی کبھی چاکری نہیں کروں گی۔ ودھاتا جسے شترو کے وش میں رکھ کر جلاتا ہے۔ اس کے لئے تو ایسے جیون سے مرنا کہیں اچھا ہے۔

دین بچن کہہ بہو بدھی رانی۔ سنی کبری تیا مایا ٹھانی
اس کس کہہ ہو مانی من اونا۔ سکھو سہاگ تم کہوں دن دونا

ایسے دین بچن بہت پرکار سے جب رانی نے کہے تو انہیں سن کر منتھرا نے استری چرتر دکھایا اور کہا، تم اپنے من میں اپنے آپ کو لاچار سمجھ کر ایسے بچن کیوں کہہ رہی ہو۔ تمہارا سکھ سہاگ دن دگنا ہو گا۔

جیہیں راؤر اتی ان بھل تاکا۔ سوئی پائی ہیہ پھل پرپاکا
جب تیں کمت سنا میں سوامنی۔ بھوکھ نہ باسر نیند نہ جامنی

